بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ڈاکٹر ابو جابر دامانوی حفظہ اللہ کا ایک خط

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ! ماہنامہ ضربِ حق سرگودھا شمارہ نمبر۲ میں میرا ایک مختصر مضمون ''طب نبوی ﷺ سے ڈینگی وائرس اور تمام بیماریوں کا علاج'' چھپا ہے، جس کی آخری دو سطریں اس طرح چھپ گئی ہیں: ''رسول اللہ ﷺ بیمار پر اپنا دائیاں ہاتھ پھیرتے اور اس دعا کو پڑھتے، نیز اوپر والی آیت کو بھی بار بار تلاوت کرتے تھے۔'' (ص ۴۲)

حالانکہ اصل الفاظ اس طرح ہیں: ''نیز اوپر والی آیت کو بھی بار بار تلاوت کرے''

یعنی اس دعا کو پڑھے اور ساتھ ساتھ اس آیت کو بھی پڑھے تاکہ اس کا عقیدہ بھی درست ہو جائے۔ لیکن نقل کرنے میں بے احتیاطی (یا سہو و غلطی) کی وجہ سے ''کرے'' الفاظ کو ''کرتے تھے۔'' میں بدل دیا گیا ہے اور اس طرح شبہ ہو رہا ہے کہ اس دعا کے ساتھ اس آیت کی تلاوت کرنا بھی مسنون عمل ہے حالانکہ حاشا وکلا میرا یہ مقصد بالکل نہیں تھا۔

نبی ﷺ کی طرف کسی بات کو منسوب کرنا جو کہ آپ نے نہ فرمائی ہو تو ایسا شخص سخت وعید کا مستحق ہے اور میں اس سے اللہ کی پناہ طلب کرتا ہوں۔

لہٰذا آئندہ اشاعت میں اس غلطی کا ازالہ فرمادیں، نوازش ہوگی۔

نیز ضرب حق کے سات (۷) شمارے میرے پاس نہیں ہیں۔ لہٰذا یہ شمارے مجھے ارسال فرمادیں یعنی شمارہ نمبر۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۷، ۸

تمام دوستوں، ساتھیوں اور جامعہ امام بخاری اہلِ حدیث کے تمام علماء کرام اور طلباء عظام اور بالخصوص فضیلۃ الشیخ محترم جناب سید محمد سبطین شاہ نقوی حفظہ اللہ تعالیٰ کو میرا بہت بہت سلام عرض کریں۔

فقط والسلام

کتبہ: ابو جابر عبداللہ دامانوی

(۶ صفر ۱۴۳۳ھ، بمطابق یکم جنوری ۲۰۱۲ء بروز اتوار)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم








| جلد: 3 | ربیع الثانی ۱۴۳۳ھ مارچ ۲۰۱۲ء | شمارہ: 3 |
|---|---|---|

قیمت

| فی شمارہ | سالانہ | پاکستان |
|---|---|---|
| 20 روپے | 200 روپے علاوہ محصول ڈاک | 300 روپے مع محصول ڈاک |


## اس شمارے میں




برائے خط کتابت

ماہنامہ ضربِ حق

جامعہ امام بخاری اہلِ حدیث
مقام حیات سرگودھا

برائے رابطہ

حافظ
عمر فاروق شاکر
0300-4608164
048-3715130



مقام اشاعت: جامعہ امام بخاری اہلِ حدیث مقام حیات سرگودھا

خطبات

# توحید اور علم غیب

سید محمد سبطین شاہ نقوی

[جس کے پاس عقیدۂ توحید نہیں، اس کی کوئی نیکی نہیں]

## عقیدۂ توحید کے بغیر کوئی نیکی قبول نہیں

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے نبی ﷺ سے سوال کیا: کیا ابن جدعان جنت میں جائے گا کیونکہ وہ صدقہ وخیرات بہت کرتا تھا؟ نبی ﷺ نے فرمایا: ابن جدعان جنت میں نہیں جائے گا کیونکہ اس کا عقیدہ توحید والا نہیں تھا۔ (صحیح مسلم: ۲۱۴، ترقیم دارالسلام: ۵۱۸ وھذا تلخیص منہ)

جس کے پاس عقیدۂ توحید نہیں، اس کی کوئی نیکی قبول نہیں۔

آج کے اس اجتماع میں ہر قسم کا آدمی موجود ہے۔ دیوبندی اور بریلوی حضرات بھی آئے ہوئے ہیں۔ چند گزارشات سماعت فرمائیں:

میرا یہ اعلان ہے۔ جو شخص مخلص ہو کر عقیدۂ توحید کو سمجھنے کی کوشش کرے گا، اسے توحید ضرور سمجھ آئے گی اور جب توحید سمجھ آ گئی تو یقیناً وہ شخص ضرور اہل حدیث ہوگا۔ ان شاء اللہ

شیخ القرآن مولانا محمد حسین شیخوپوری رحمہ اللہ اپنے خطابات میں ارشاد فرمایا کرتے تھے: کسی شخص کو میرے سامنے بٹھاؤ۔ میں اس کے سامنے اللہ کا قرآن ہی پڑھوں گا۔ قرآن کی بے شمار آیتیں اس کے سامنے رکھوں گا، اسے شام کو میرے پاس سے لے جانا۔ اگر وہ شخص تعصب سے ہٹ کر میری گفتگو سنے گا تو اس کے پاس سوائے اہل حدیث ہونے کے اور کوئی چارہ نہیں ہوگا۔ ان شاء اللہ

## خیر خواہ خطیب

اب جو وقت آپ نے مجھے خطاب کے لئے دیا ہے، یہ وقت میرے پاس امانت

ہے۔ میں اس وقت میں آپ کو اگر خالص کتاب وسنت مخلص ہو کر پیش نہ کروں تو میں اللہ کا بھی مجرم ہوں اور آپ کا بھی مجرم ہوں۔ میں نے اللہ کے پاس حاضر ہونا ہے اور اپنے اعمال کا حساب کتاب بھی دینا ہے۔ قبر کی تنگی اور کشادگی میرے سامنے ہے۔ حشر نشر کا معاملہ میرے سامنے ہے۔ میں ان ساری چیزوں کو اپنے سامنے رکھ کر آپ سے مخاطب ہوں۔ میں مکمل کوشش کروں گا کہ آپ کے سامنے صحیح بات پیش کروں اور عقیدۂ توحید سمجھانے کی کوشش کروں۔ آپ حضرات بھی مخلص ہو کر تعصب، ضد، ہٹ دھرمی چھوڑ کر میری گفتگو سنیں۔ ان شاءاللہ تعالیٰ صحیح بات ضرور سمجھ جائیں گے۔

ہم ہر شخص کے خیر خواہ ہیں، جو راہِ ہدایت کی فکر رکھتا ہے اور جہنم کی آگ سے بچنا چاہتا ہے۔

یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ میرے پڑوسی کے گھر میں آگ لگی ہو اور میں اسے نہ بجھاؤں؟ یہ بعد میں دیکھا جائے گا کہ وہ کون ہے: اہل حدیث ہے، بریلوی ہے، دیوبندی ہے یا شیعہ ہے۔

پہلے اس کے گھر کی آگ بجھاؤں گا، کیونکہ پڑوس کو آگ لگی ہے۔ میں اس چیز سے پوری طرح آگاہ ہوں کہ اگرچہ میرے پڑوس کے گھر دنیا کی آگ نہیں لگی لیکن شرک و بدعت کے ذریعے سے جہنم کی آگ ضرور لگی ہوئی ہے اور کیا یہ میرا حق نہیں بنتا کہ میں اس آگ کو بجھاؤں؟!

اگر مجھ میں اتنی استطاعت نہیں کہ میں آگ بجھا سکوں تو کم از کم اس آگ کو بجھانے کا طریقہ تو ضرور بتاؤں۔ یہی میری اس سے خیر خواہی ہے کہ میں اسے ایسا طریقہ، ایسی لائن ضرور بتا دوں جس سے یہ جہنم کی آگ سے بچ جائے۔

"عن همام قال: حَدَّثَنَا أَبُوْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ أَحَادِيْثَ مِنْهَا وَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: (( مَثَلِي كَمَثَلِ رَجُلٍ اسْتَوْقَدَ نَارًا فَلَمَّا أَضَاءَتْ مَا حَوْلَهَا جَعَلَ الْفَرَاشُ وَ هٰذِهِ الدَّوَابُّ الَّتِيْ فِي النَّارِ يَقَعْنَ فِيْهَا وَ جَعَلَ يَحْجُزُهُنَّ وَ يَغْلِبْنَهُ فَيَتَقَحَّمْنَ فِيْهَا قَالَ: فَذٰلِكُمْ مَثَلِيْ وَ مَثَلُكُمْ، أَنَا آخِذٌ

بِحُجَزِ كُمْ عَنِ النَّارِ هَلُمَّ عَنِ النَّارِ هَلُمَّ عَنِ النَّارِ فَتَغْلِبُونِي تَقَحَّمُونَ فِيهَا .))

سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کچھ احادیث بیان کیں۔ ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری مثال اس آدمی کی طرف ہے جس نے آگ جلائی۔ جب اس کے آس پاس کا ماحول روشن ہو گیا تو یہ کیڑے مکوڑے اور آگ میں گرنے والے پتنگے اس میں گرنے لگے۔ وہ آدمی ان کو روکنے لگا (کہ اس میں نہ گرو) وہ اس پر غالب آجاتے ہیں (یعنی اس کے روکنے کے باجود) اس آگ میں گرتے ہی جاتے ہیں۔ پس یہی میری اور تمھاری مثال ہے۔ میں تمھیں کمر سے پکڑ پکڑ کر اس آگ سے پیچھے ہٹا رہا ہوں کہ اس آگ سے دور رہو، اس آگ سے دور رہو اور تم ہو کہ میری ایک نہیں سنتے بلکہ آگ میں گرتے ہی جاتے ہو۔ (صحیح مسلم: ۲۲۸۴، دارالسلام: ۵۹۵۷)

اسی طرح سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی امتی اپنے بارے میں یہ نہیں چاہتا کہ وہ جہنم کی آگ میں چلا جائے۔ جس کو پتہ چل جائے کہ فلاں شخص آگ میں جا رہا ہے تو اسے بچانے کی مکمل کوشش کرنی چاہئے اور پورے خلوص سے کرنی چاہئے۔

آیئے جو بات میں سمجھانا چاہتا ہوں، اس پر غور کریں۔

## شرک سے پاک جماعت

جس جماعت میں شرک موجود ہے وہ جماعت حق پر نہیں ہو سکتی۔ میں نے ہر جماعت کو پرکھا ہے، ہر جماعت پر غور کیا ہے، ہر جماعت میں کسی نہ کسی رنگ میں شرک موجود ہے۔ پورے ملک میں اللہ کے فضل و کرم سے اگر کوئی جماعت شرک سے محفوظ ہے تو وہ صرف اہل حدیث ہیں۔

" عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ ﴿ الَّذِينَ آمَنُوا وَ لَمْ يَلْبِسُوا إِيمَانَهُمْ بِظُلْمٍ ﴾ قُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! أَيُّنَا لَا يَظْلِمُ نَفْسَهُ ؟ قَالَ: لَيْسَ كَمَا تَقُوْلُوْنَ ﴿ لَمْ يَلْبِسُوا إِيمَانَهُمْ بِظُلْمٍ ﴾ بِشِرْكٍ أَوَلَمْ تَسْمَعُوا إِلَى قَوْلِ

لُقْمَانَ لِابْنِهٖ ﴿ يَا بُنَيَّ لَا تُشْرِكْ بِاللّٰهِ اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ ﴾“

علقمہ رحمہ اللہ نے سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے بیان کیا کہ جب یہ آیت اتری:

”جولوگ ایمان لائے اور اپنے ایمان میں کسی قسم کے ظلم کی ملاوٹ نہ کی“ تو ہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم میں ایسا کون ہوگا جس نے اپنی جان پر ظلم نہ کیا ہوگا؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: واقعہ وہ نہیں جو تم سمجھتے ہو ”جس نے اپنے ایمان کے ساتھ ظلم کی ملاوٹ نہ کی“ میں (ظلم سے مراد) شرک ہے، کیا تم نے لقمان علیہ السلام کی اپنے بیٹے کو یہ نصیحت نہیں سنی کہ اے بیٹے! اللہ کے ساتھ شرک نہ کرنا، بے شک شرک بہت ہی بڑا ظلم ہے۔ (صحیح بخاری: ۳۳۶۰)

اس آیت کو سامنے رکھ کر غور وفکر کریں۔ جس گروہ میں شرک نہیں ہوگا، وہ گروہ سیدھے راستے والا ہوگا، وہ گروہ ہدایت یافتہ ہوگا۔

اس ملک میں کوئی گروہ قبر کی پوجا کر رہا ہے اور کوئی مٹی کی پوجا کر رہا ہے۔ کوئی درخت کو پوج رہا ہے اور کوئی مردہ کی پوجا کر رہا ہے۔ کوئی زندہ کی پوجا کر رہا ہے۔

کسی نہ کسی طریقے سے بہت سے لوگ شرک کر رہے ہیں۔

ہر قسم کے شرک سے اگر پاک ہے تو وہ اہل حدیث کا گروہ ہے۔

﴿اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يَلْبِسُوْٓا اِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَ هُمْ مُّهْتَدُوْنَ﴾

جولوگ ایمان لائے اور انھوں نے اپنے ایمان کو ظلم (شرک) کے ساتھ نہیں ملایا، یہی لوگ ہیں جن کے لئے امن ہے اور یہی ہدایت پانے والے ہیں۔ (الانعام: ۸۲)

## عالم الغیب

مجھ میں ہزار خامیاں ہوسکتی ہیں اور میری جماعت میں سینکڑوں غلطیاں ہوسکتی ہیں۔ خامیوں اور غلطیوں سے پاک کوئی نہیں، لیکن میرے عقیدے میں کوئی شرک نہیں۔ میرے عقیدے میں کوئی بدعت نہیں۔

اور شرک یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی صفت کسی اور میں ماننا، جس طرح وہ صفت اللہ تعالیٰ

میں موجود ہے اور اسی طرح دوسرے میں ماننا، مثلاً اللہ کے علاوہ کوئی عالم الغیب نہیں۔
اگر کسی دوسرے میں یہ صفت تسلیم کی جائے تو یہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک ہے۔
﴿هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ﴾
وہ اللہ ہی ہے جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، ہر چھپی اور کھلی چیز کو جاننے والا ہے، وہی بے حد رحم والا، نہایت مہربان ہے۔ (الحشر:۲۲)

میرا اعلان سن لو! کوئی عالم الغیب نہیں اللہ کے علاوہ۔

آج کل عام لوگ کسی نہ کسی کو عالم الغیب سمجھے ہوئے ہے۔ جو کوئی یا رسول اللہ مدد! کے نعرے لگا رہا ہے، وہ بھی یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ عالم الغیب ہیں۔ میرے حالات سے واقف ہیں۔ اس لئے انہیں پکار رہا ہے کہ میری مدد کرو۔

جو یا علی مدد! کہہ رہا ہے وہ بھی یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ میرے حالات سے آگاہ ہیں، اسی لئے وہ کہہ رہا ہے: میری مدد کرو۔ کوئی پیر عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کو عالم الغیب سمجھ کر پکار رہا ہے اور کوئی کسی پیر کو عالم الغیب سمجھ رہا ہے کہ فلاں شیخ میرے حالات اور واقعات سے خوب آگاہ ہیں۔ سنو! اہلِ حدیث کا عقیدہ کیا ہے؟
﴿هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ﴾
وہ اللہ ہی ہے جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، ہر چھپی اور کھلی چیز کو جاننے والا ہے، وہی بے حد رحم والا، نہایت مہربان ہے۔ (الحشر:۲۲)

اللہ تعالیٰ کے سوا غیب جاننے والا کوئی نہیں۔ ظاہر بھی اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور غیب بھی اللہ جانتا ہے۔

ایک درخت کے نیچے سارے ولی اکٹھے کر لو۔ سارے پیر ایک درخت کے نیچے اکٹھے کر لو۔ درخت کی ہر ٹہنی ان کے سامنے ہے۔ سارا درخت سب کے سامنے ظاہر ہے۔ ان سے پوچھو گے: بتاؤ اس درخت کے پتے کتنے ہیں؟ کوئی ولی نہیں بتا سکتا کہ اس درخت کے پتے کتنے ہیں۔ ظاہر بھی اللہ جانتا ہے اور باطن بھی اللہ جانتا ہے۔

﴿وَ عِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ؕ وَ يَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَ الْبَحْرِ وَ مَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَ لَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَ لَا رَطْبٍ وَّ لَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ﴾ اور اسی کے پاس غیب کی چابیاں ہیں، انھیں اس کے سوا کوئی نہیں جانتا اور وہ جانتا ہے جو کچھ خشکی اور سمندر میں ہے اور کوئی پتا نہیں گرتا مگر وہ اسے جانتا ہے اور زمین کے اندھیروں میں کوئی دانہ نہیں اور نہ کوئی تر ہے اور نہ خشک مگر وہ ایک واضح کتاب میں ہے۔ (الانعام:۵۹)

## آپ ﷺ بتاتے ہی وحی سے ہیں

کوئی آدمی یہ اعتراض کرسکتا ہے کہ آپ ﷺ نے ماضی اور مستقبل کے تمام واقعات بیان کیے ہیں۔

اس کا جواب یہ ہے کہ اے میرے بھائی توجہ فرما! یہ سچ ہے آپ ﷺ نے سیدنا آدم علیہ السلام کے واقعات بیان فرمائے ہیں۔ آپ ﷺ اس وقت وہاں موجود نہیں تھے۔ سیدنا نوح علیہ السلام کے واقعات بیان کیے ہیں۔ سیدنا ابراہیم علیہ السلام کے واقعات بیان کیے ہیں، سیدنا موسیٰ علیہ السلام کا طور پر جانا بیان کیا ہے۔ سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کا آسمان پر اٹھایا جانا بیان کیا ہے۔ آپ ﷺ نے مستقبل کے واقعات بھی بیان کیے ہیں۔ آپ ﷺ نے حسن وحسین کی شہادت بیان کی ہے۔ آپ ﷺ نے حسن کے ذریعے سے مسلمانوں کی دو بڑی جماعتوں میں صلح کا ذکر پہلے سے کر دیا ہے۔ آپ ﷺ نے سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت بیان کی ہے۔ آپ ﷺ نے دجال کے واقعات بیان کیے ہیں، لیکن یہ سب کے سب واقعات عالم الغیب ہونے کی دلیل نہیں، کیونکہ اللہ کا قرآن کہتا ہے:

﴿وَ النَّجْمِ اِذَا هَوٰى ٥ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَ مَا غَوٰى ٥ وَ مَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ٥ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى﴾ قسم ہے ستارے کی جب وہ گرے! کہ تمھارا ساتھی (رسول) نہ راہ بھولا ہے اور نہ غلط راستے پر چلا ہے اور نہ وہ اپنی خواہش سے بولتا ہے، وہ تو صرف وحی

ہے جو اس پر نازل کی جاتی ہے۔ (النجم: ۱-۴)

آپ ﷺ وحی سے پہلے بولتے نہیں تھے اور وحی کے بغیر نہیں بولتے تھے۔

## کوئی بھی عالم الغیب نہیں سوائے اللہ کے

میں مضمون کو آگے چلانا چاہتا ہوں۔ سیدنا آدم علیہ السلام بھی عالم الغیب نہیں۔ سیدنا نوح علیہ السلام بھی عالم الغیب نہیں۔ سیدنا ابراہیم علیہ السلام بھی عالم الغیب نہیں۔ سیدنا یعقوب علیہ السلام اور سیدنا یوسف بھی عالم الغیب نہیں۔ سیدنا موسیٰ علیہ السلام اور سیدنا عیسیٰ علیہ السلام بھی عالم الغیب نہیں۔

کوئی نبی عالم الغیب نہیں۔ کوئی ولی عالم الغیب نہیں۔ کوئی فرشتہ عالم الغیب نہیں۔ کوئی جن عالم الغیب نہیں۔

عالم الغیب صرف اللہ ہے۔

﴿قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ ۭ وَمَا يَشْعُرُوْنَ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ﴾ کہہ دو! اللہ کے سوا آسمانوں اور زمین میں جو بھی ہے غیب نہیں جانتا اور وہ شعور نہیں رکھتے کہ کب اٹھائے جائیں گے۔ (النمل: ۶۵)

﴿قُلْ لَّآ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَاۗىِٕنُ اللّٰهِ وَلَآ اَعْلَمُ الْغَيْبَ وَلَآ اَقُوْلُ لَكُمْ اِنِّىْ مَلَكٌ ۚ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ ۭ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۭ اَفَلَا تَتَفَكَّرُوْنَ﴾ کہہ دو! میں تم سے نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں اور نہ میں غیب جانتا ہوں اور نہ میں تم سے کہتا ہوں کہ میں فرشتہ ہوں، میں تو صرف اس کے پیچھے چلتا ہوں جو میری طرف وحی کی جاتی ہے۔ کہہ دو! کیا اندھا اور دیکھنے والا برابر ہوتے ہیں؟ تو کیا تم غور نہیں کرتے۔ (الانعام: ۵۰)

## فرشتے عالم الغیب نہیں

اللہ تعالیٰ نے سیدنا آدم علیہ السلام کو بنایا پھر انھیں تمام چیزوں کے نام بتائے، پھر فرشتوں

کو کہا: ان چیزوں کے نام بتاؤ۔

﴿وَعَلَّمَ آدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰئِكَةِ فَقَالَ اَنْبِئُوْنِىْ بِاَسْمَاءِ هٰٓؤُلَاءِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ﴾ اور سکھلا دیئے اللہ نے آدم کو نام سب چیزوں کے، پھر سامنے کیا ان سب چیزوں کو فرشتوں کے پھر فرمایا: بتاؤ مجھ کو نام ان کے اگر تم سچے ہو۔

فرشتوں نے کہا:

﴿قَالُوْا سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ﴾

انھوں نے کہا: تو پاک ہے، ہمیں تو اس کے سوا کچھ علم نہیں جو تو نے ہمیں سکھایا، بے شک تو ہی سب کچھ جاننے والا ہے، کمال حکمت والا ہے۔ (البقرۃ:۳۲)

جھوٹے قصے نہ پڑھا کرو۔ جھوٹی کہانیاں نہ سنا کرو۔ ادھر اُدھر کی باتیں نہ سنا کرو۔ رب سچے کا قرآن سنا کرو اور مصطفیٰ کی حدیث سنا کرو۔

## جنات کو بھی غیب کا علم نہیں

جن بھی غیب کا علم نہیں جانتے ۔آج کل بعض لوگوں نے بڑے جن مؤکل (اپنے خیال میں تابع فرمان) کئے ہوئے ہیں جو چوری بتا دیتے ہیں۔

ہمارے علاقے میں ایک عورت ہے جو اپنے زعم میں چوری بتا دیتی ہے۔اس عورت کا دعویٰ ہے کہ اس نے ایک جن مؤکل کیا ہے۔ ایک آدمی کی چوری ہوگئی ۔لوگوں نے کہا: اس ملنگنی کے پاس جاؤ جو چوری بتا دیتی ہے۔اس آدمی نے پہلے تو کچھ پس و پیش کیا پھر کہنے لگا: چلو۔

اس عورت کے پاس آئے۔ بڑھیا عورت تھی ملنگنی ۔ اسے اپنی چوری کا واقعہ سنایا۔ دوران واقعہ اس کے گھر سے ایک بچی آئی۔ اس نے کہا: نانی اماں درانتی کہاں ہے مل نہیں رہی؟ اس نے کہا: گھر کے کسی کونے میں ہوگی تلاش کرو مل جائے گی۔ وہ تھوڑی دیر بعد پھر آئی، کہنے لگی: درانتی نہیں مل رہی؟ وہ نانی اماں کہنے لگی: نہیں مل رہی تو میں کیا کروں مجھے تو علم نہیں۔ وہ لوگ جو چوری کا پوچھنے آئے تھے کہنے لگے: چلو واپس چلتے ہیں۔ اسے تو اپنی

درانتی کا علم نہیں اور اس نے ہمیں چوری کیا بتانی ہے۔

﴿هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ﴾

وہ اللہ ہی ہے جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، ہر چھپی اور کھلی چیز کو جاننے والا ہے، وہی بے حد رحم والا، نہایت مہربان ہے۔ (الحشر:۲۲)

سلیمان علیہ السلام نے جنات کو کسی کام پر مامور کیا ہوا تھا۔ بعض مفسرین نے لکھا ہے:

بیت المقدس کی تعمیر پر انھیں مامور کیا تھا اور خود لاٹھی سے ٹیک لگا کر ان کی نگرانی کر رہے تھے۔ جنات دن رات عمل کرتے اور کام بھی پوری محنت سے کرتے کیونکہ سلیمان علیہ السلام انھیں دیکھ رہے تھے۔ اسی حالت میں سلیمان علیہ السلام کی موت واقع ہوگئی اور جنوں کو کوئی علم نہیں ہوا۔ لاٹھی پر ٹیک لگانے کی حالت ہی میں فوت ہونے کے بعد کھڑے رہے۔ جب زمین کے کیڑے نے لاٹھی کھانا شروع کی۔ لاٹھی کو دیمک لگی اور سلیمان علیہ السلام نیچے گرے تب جنوں کو پتہ چلا کہ سلیمان علیہ السلام تو فوت ہو چکے ہیں۔

﴿فَلَمَّا قَضَیْنَا عَلَیْهِ الْمَوْتَ مَا دَلَّهُمْ عَلٰى مَوْتِهٖۤ اِلَّا دَآبَّةُ الْاَرْضِ تَاْكُلُ مِنْسَاَتَهٗ ۚ فَلَمَّا خَرَّ تَبَیَّنَتِ الْجِنُّ اَنْ لَّوْ كَانُوْا یَعْلَمُوْنَ الْغَیْبَ مَا لَبِثُوْا فِی الْعَذَابِ الْمُهِیْنِ﴾

پھر جب ہم نے اس پر موت کا فیصلہ کیا تو انھیں اس کی موت کا پتا نہیں دیا مگر زمین کے کیڑے (دیمک) نے جو اس کی لاٹھی کھاتا رہا پھر جب وہ گرا تو جنوں پر حقیقت کھل گئی کہ اگر وہ غیب جانتے ہوتے تو اس ذلیل کرنے والے عذاب میں نہ رہتے۔ (سبا:۱۴)

جنات کہتے ہیں: ہائے کاش! ہم غیب جانتے ہوتے تو اتنی محنت و مشقت میں نہ لگے رہتے۔

لٰہذا پتا چلا کہ کوئی جن غیب نہیں جانتا۔ کوئی مؤکل غیب نہیں جانتا۔ سب جھوٹ بولتے ہیں۔ فلاں چوری بتاتا ہے۔ فلاں یہ بتاتا ہے، وہ بتاتا ہے، یہ سب جھوٹ ہے۔ کوئی پیر فقیر غیب نہیں جانتا۔ یہ آپ کے ایمان کے ڈاکو ہیں۔ ان سے بچ جاؤ۔ اپنا عقیدہ بچالو۔

اللہ کے سوا کوئی غیب نہیں جاننے والا۔ اگر اللہ کے علاوہ یہ غیب جانتے ہوتے، چوری بتانے والے ہوتے تو پھر بتاؤ ملک میں چوریاں کون کرتا ہے؟ یہ چوریاں ڈکیتیاں کون کرتا ہے؟ دو ہی صورتیں ہیں: یا تو یہ پیر فقیر ''منتھلیاں'' لیتے ہیں یا پھر یہ غیب نہیں جانتے، لہٰذا جان لو:

﴿هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ﴾

وہ اللہ ہی ہے جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، ہر چھپی اور کھلی چیز کو جاننے والا ہے، وہی بے حد رحم والا، نہایت مہربان ہے۔ (الحشر: ۲۲)

## طارق جمیل کا ترجمہ

موہڑہ ''شریف'' کے دربار پر عرس کے موقعے پر طارق جمیل (دیوبندی) نے خطاب کیا اور یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ کا ترجمہ کیا: ''اے غیب کی خبر بتانے والے نبی''

یہ کس کا ترجمہ ہے؟ کیا یہ اہل حق کا ترجمہ ہے؟

طارق جمیل کی تقریر کے بعد اس دربار کے سجادہ نشین گدی نشین نے چند منٹ گفتگو کی اور اس میں کہا: ہم لوگوں کو رائے ونڈ جانے سے منع کرتے تھے، اب پتہ چلا کہ ہمارا اور ان کا عقیدہ ایک ہے، لہٰذا رائے ونڈ جایا کرو۔ طارق جمیل نے ہمارے مغالطے دور کر دیئے ہیں۔

ہم بھی کہتے ہیں: واقعی تم دونوں ایک ہو۔

آج کے بعد اس مغالطے میں کوئی نہ آئے۔

آپ کو پتا ہے چند سال پہلے پنجاب کے وزیر اعلیٰ پرویز الٰہی کی والدہ فوت ہوئیں۔ اس کی والدہ کی وفات کے چالیس دن بعد طارق جمیل نے وہاں جا کر خطاب کیا اور خطاب کے بعد دعا کی، اس دعا میں کہا: اے اللہ! وزیر اعلیٰ پرویز الٰہی کی والدہ کو معاف کر دے۔ تجھے واسطہ ہے نبی کے خون کا۔

نبی کے خون کا واسطہ دینا، یہ کون سی توحید ہے؟

اے اللہ! تجھے واسطہ ہے نبی کے اس خون کے قطرے کا جو احد کے میدان میں گرا تھا۔ پرویز الٰہی کی ماں کو معاف کر دے۔

یہ کیسی توحید ہے؟ کہاں گئی توحید؟

توحید پر قائم رہنا اور خالص توحید کو اپنانا یہ صرف اہل حدیث کو شرف حاصل ہے۔ ہمارے عقیدے میں شرک نہیں، ہمارے عقیدے میں بدعت نہیں۔

## سیدنا سلیمان علیہ السلام اور چیونٹی

اللہ کے علاوہ کوئی غیب نہیں جانتا۔

سلیمان علیہ السلام کا لشکر جا رہا تھا۔ راستے میں چیونٹیوں کا گھر تھا اور چیونٹیاں باہر نکلی ہوئیں تھیں۔ ایک چیونٹی سلیمان کا لشکر دیکھ کر کہتی ہے:

﴿حَتّٰۤی اِذَاۤ اَتَوْا عَلٰی وَادِ النَّمْلِ ۙ قَالَتْ نَمْلَۃٌ یّٰۤاَیُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰکِنَکُمْ ۚ لَا یَحْطِمَنَّکُمْ سُلَیْمٰنُ وَجُنُوْدُهٗ ۙ وَهُمْ لَا یَشْعُرُوْنَ﴾

یہاں تک کہ جب وہ چیونٹیوں کی وادی میں آئے تو ایک چیونٹی نے کہا: اے چونٹیو! اپنے گھروں میں داخل ہو جاؤ، کہیں سلیمان اور اس کا لشکر تمھیں کچل نہ دیں اور وہ خیال بھی نہ کرتے ہوں۔

چیونٹی کی بھی فطرت میں ہے کہ اللہ کے سوا کوئی غیب نہیں جانتا۔ چیونٹی کہتی ہے: سلیمان علیہ السلام اور ان کا لشکر لاشعوری میں چیونٹیوں کو روند نہ ڈالیں، یعنی جان بوجھ کر تو ہمیں نہیں روندیں گے لیکن غیر شعوری میں انھیں پتا ہی نہ چلے اور وہ ہمیں روند ڈالیں۔

پتا چلا کہ چیونٹی کی فطرت میں بھی یہی ہے کہ اللہ کے علاوہ کوئی غیب نہیں جانتا۔

چیونٹی کا چھوٹا سا سر ہے۔ اسے بات سمجھ میں آ گئی، لیکن بدعتی مولوی کا اتنا بڑا سر ہے کہ اسے بات سمجھ میں نہیں آئی۔

﴿هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ﴾

وہ اللہ ہی ہے جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، ہر چھپی اور کھلی چیز کو جاننے والا ہے، وہی بے حد رحم والا، نہایت مہربان ہے۔ (الحشر:۲۲)

## ہدہد اور سیدنا سلیمان علیہ السلام

ایک اور چھوٹی سی سری والا پرندہ اس کا بھی عقیدہ یہی ہے کہ اللہ کے علاوہ کوئی غیب نہیں جانتا۔ سلیمان نے پرندوں کی حاضری لگائی تو ہدہد کو غیب پایا، آپ بڑے غصے میں آ گئے اور کہنے لگے: میں اسے بڑا سخت عذاب دوں گا یا اسے ذبح کر دوں گا ہاں البتہ واضح عذر کوئی پیش کرے گا تو ٹھیک ہے۔ سلیمان کو کوئی پتا نہیں کہ ہدہد کہاں ہے:

﴿وَ تَفَقَّدَ الطَّيْرَ فَقَالَ مَالِيَ لَآ اَرَى الْهُدْهُدَ ۖ اَمْ كَانَ مِنَ الْغَآئِبِيْنَ ○ لَاُعَذِّبَنَّهٗ عَذَابًا شَدِيْدًا اَوْ لَاَاذْبَحَنَّهٗٓ اَوْ لَيَاْتِيَنِّيْ بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ﴾ اور خبر لی پرندوں کی تو کہا: کیا ہے جو میں نہیں دیکھتا ہدہد کو یا ہے وہ غائب؟ اس کو سزا دوں گا سخت سزا، یا ذبح کر ڈالوں گا یا لائے میرے پاس کوئی سند صریح۔ (سورۂ نمل:۲۰)

ہدہد سلیمان علیہ السلام کے پاس آ کر کہتا ہے:

﴿فَمَكَثَ غَيْرَ بَعِيْدٍ فَقَالَ اَحَطْتُّ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ وَ جِئْتُكَ مِنْ سَبَاٍ بِنَبَاٍ يَّقِيْنٍ﴾

پس وہ کچھ دیر ٹھہرا، جو زیادہ نہ تھی پھر کہنے لگا: میں نے اس بات کا احاطہ کیا ہے جس کا احاطہ تو نے نہیں کیا اور میں تیرے پاس سبا سے ایک یقینی خبر لایا ہوں۔ (سورۂ نمل:۲۲)

اے سلیمان (علیہ السلام)! میں وہ جانتا ہوں جو آپ بھی نہیں جانتے۔

ہدہد چھوٹے سے دماغ والا اسے بات سمجھ آ گئی۔

لیکن بڑے دماغ والوں کو بڑے بڑے سر والوں کو بات سمجھ نہیں آتی۔

﴿هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ﴾

وہ اللہ ہی ہے جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، ہر چھپی اور کھلی چیز کو جاننے والا ہے، وہی بے حد رحم والا، نہایت مہربان ہے۔ (الحشر:۲۲)

# قیامت کے دن پیغمبروں کا جواب

اب قرآن کی وہ آیت سنیں جو تمام پیغمبروں کے متعلقہ ہے، سب پیغمبروں کا عقیدہ ہے کہ اللہ کے علاوہ کوئی غیب نہیں جانتا۔

﴿یَوْمَ یَجْمَعُ اللّٰهُ الرُّسُلَ فَیَقُوْلُ مَاذَآ اُجِبْتُمْ ؕ قَالُوْا لَا عِلْمَ لَنَا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ﴾ جس دن اللہ رسولوں کو جمع کرے گا پھر کہے گا تمھیں کیا جواب دیا گیا؟ وہ کہیں گے: ہمیں کچھ علم نہیں، بے شک تو ہی چھپی باتوں کو خوب جاننے والا ہے۔ (المائدہ:۱۰۹)

رسولوں سے پوچھا جائے گا: تمھاری قومیں تمھارے بعد تمھیں پکارتی رہیں یا یہ مطلب ہے کہ قوموں نے تمھیں کیا جواب دیا؟

سب پیغمبروں کا عقیدہ ہے اللہ کے علاوہ کوئی غیب نہیں جانتا۔

ہمارے پیغمبر محمد رسول اللہ ﷺ کے متعلق اللہ تعالیٰ نے ساتویں پارے میں ارشاد فرمایا ہے: ﴿قُلْ لَّآ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِیْ خَزَآئِنُ اللّٰهِ وَ لَآ اَعْلَمُ الْغَیْبَ وَ لَآ اَقُوْلُ لَكُمْ اِنِّیْ مَلَكٌ ۚ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا یُوْحٰۤی اِلَیَّ ؕ قُلْ هَلْ یَسْتَوِی الْاَعْمٰی وَ الْبَصِیْرُ ؕ اَفَلَا تَتَفَكَّرُوْنَ﴾ کہہ دیں! میں تم سے نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں اور نہ میں غیب جانتا ہوں اور نہ میں تم سے کہتا ہوں کہ میں فرشتہ ہوں، میں تو صرف اس کے پیچھے چلتا ہوں جو میری طرف وحی کی جاتی ہے۔ کہہ دیں! کیا اندھا اور دیکھنے والا برابر ہوتے ہیں؟ تو کیا تم غور نہیں کرتے؟! (الانعام:۵۰)

کتنے سادہ الفاظ ہیں۔ ایک عام سوجھ بوجھ والا آدمی بھی سمجھ سکتا ہے کہ آپ ﷺ غیب نہیں جانتے، کیونکہ رسول اللہ ﷺ خود فرماتے ہیں:

(( لَا اَعْلَمُ الْغَیْبَ .)) میں غیب نہیں جانتا۔

ایک دوسرے مقام میں فرمایا: ﴿قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَّ لَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَ لَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ وَ مَا مَسَّنِیَ السُّوْٓءُ اِنْ اَنَا اِلَّا

نَذِيْرٌ وَّ بَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ﴾ کہہ دیں! میں نہ اپنی جان کے کسی نفع کا مالک ہوں اور نہ نقصان کا مگر جو اللہ چاہے اور اگر میں غیب جانتا ہوتا تو بھلائیوں میں سے بہت زیادہ حاصل کر لیتا اور مجھے کوئی تکلیف نہ پہنچتی، میں تو اس کے علاوہ کچھ نہیں کہ ایک ڈرانے والا ہوں اور خوشخبری دینے والا ہوں، ان لوگوں کے لئے جو ایمان رکھتے ہیں۔ (الاعراف:۱۸۸)

اگر میں غیب جانتا تو مجھے کبھی تکلیفیں پریشانیاں نہ آتیں اور مجھے مصائب نہ آتے۔

## ہدیہ تبریک

### کلمات الشکر و التقدیر- ادارة المشاريع والبرامج الدعوية

### دار العلوی للأعمال الخيرية

علوی ٹرسٹ، خوشاب (پاکستان)

کی جانب سے ہمارے سیلاب زدہ علاقے محمود کوٹ ضلع مظفر گڑھ میں متاثرین کے مکانات تعمیر کرنے اور دیگر فلاحی منصوبہ جات مکمل امانت، دیانت اور پورے خلوص کے ساتھ پایہ تکمیل تک پہنچانے پر محترم جناب الشیخ المکرّم سرپرست شاہ محمد علوی حفظہ اللہ تعالیٰ و محترم جناب خالد شاہ محمد حفظہ اللہ تعالیٰ چیئرمین و مدیر فضیلۃ الشیخ قاری حبیب اللہ حفظہ اللہ تعالیٰ کا تہہ دل سے شکریہ ادا کرتے ہوئے خراجِ عقیدت پیش کرتے ہیں۔

اور دعا گو ہیں کہ اللہ تعالیٰ اس ادارے کی جھود مبارکہ اور مساعی مثمرہ و مشکورہ کو قبول فرمائے اور منتظمین ادارہ و معاونین و محسنین کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین

منجاب:

۱: (مولانا) ابو محمد عبدالرحمٰن شاہین (حفظہ اللہ) 0300-6366201

رئیس و شیخ الحدیث الجامعۃ الاسلامیۃ، گلستان ٹاؤن نزد کھاد فیکٹری، خانیوال روڈ ملتان

۲: خالد محمود احمد خان (حفظہ اللہ) 0300-7321432

۳: ملک ابراہیم پھوڑ (حفظہ اللہ) محمود کوٹ ضلع مظفر گڑھ

حافظ زبیر علی زئی

# فرقہ مسعودیہ اور اہل الحدیث (قسط نمبر ۲)

سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: (( من صلّی صلاتنا و استقبل قبلتنا و أكل ذبيحتنا فذاك المسلم الذي له ذمة الله و ذمة رسوله .))

جو کوئی ہماری جیسی نماز پڑھے اور ہمارے قبلہ کی طرف منہ کرے اور ہمارا ذبیحہ کھائے تو وہی ''مسلم'' ہے۔ جس کے لئے اللہ اور اللہ کے رسول کا ذمہ ہے۔ (صحیح بخاری:۳۹۱)

**بحث کا قطعی فیصلہ:** رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: (( فادعوا بدعوى الله الذي سماكم المسلمين المؤمنين عباد الله .))

پس پکارو اس اللہ کی پکار کے ساتھ جس نے تمھارا نام مسلمین، مومنین، عباد اللہ رکھا ہے۔

(مسند ابی یعلی الموصلی ج ۳ ص ۱۴۲، صحیح ابن حبان ۸/۴۳)

اس سند کو ابن خزیمہ، حاکم اور ذہبی رحمہما اللہ نے بھی صحیح قرار دیا ہے۔

(صحیح ابن خزیمہ: ۱۹۳۰، المستدرک ۱/ ۴۲۱، ۱۱۷، ۲۳۶)

امام ترمذی نے فرمایا: '' هذا حديث حسن صحيح غريب '' (ح ۲۸۶۳)

یحییٰ بن ابی کثیر نے ابو یعلیٰ وغیرہ کی سندوں میں سماع کی بھی تصریح کی ہے۔

**فرقہ کی بحث:** فرقہ کا اطلاق اہل الحق پر بھی ہوتا ہے اور اہل الباطل پر بھی، مگر مسعود صاحب مطلقاً کہتے ہیں: ''فرقہ بندی شرک ہے۔'' !!

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: (( يكون في أمتي فرقتان فيخرج من بينهما مارقة يلي قتلهم أولاهم بالحق .)) میری امت میں دو فرقے ہوں گے پھر اُن میں سے ایک مارقہ (گمراہ فرقہ، خوارج کا گروہ) نکلے گا جس سے وہ (فرقہ) قتال کرے گا جو حق کے زیادہ قریب ہوگا۔ (صحیح مسلم: ۱۰۶۵، دارالسلام: ۲۴۵۹)

اور دوسری روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

(( تفترق أمتي فرقتين فتمرق بينهما مارقة يقتلها أولى الطائفتين بالحق .))

میری امت دو فرقے ہو جائے گی اور ان کے درمیان ایک خارجی جماعت نکلے گی (یعنی مارقہ) اس مارقہ کو (دونوں فرقوں میں سے) جو حق سے زیادہ قریب ہو گا قتل کرے گا۔ (مسند ابی یعلی الموصلی ج ۲ ص ۴۹۹ ح ۱۳۴۵، واسنادہ صحیح، واخرجہ ابن حبان فی صحیحہ ۸/ ۲۵۹، واحمد ۳/ ۹۷ ح ۱۱۳۲۶)

یہ دونوں فرقے سیدنا علی رضی اللہ عنہ اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے فرقے (گروہ) تھے اور ان کے درمیان خارجیوں کی جماعت نکلی تھی۔ اس ''جماعت'' کو سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے قتل کیا۔

معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کی دونوں جماعتوں کو دو فرقے قرار دیا، لہٰذا معلوم ہوا کہ مسلمین کی جماعت کو ''فرقہ'' بھی کہا گیا ہے۔ یعنی ناجی فرقہ، اور یہ دونوں فرقے حق پر تھے۔

## تلزم جماعت المسلمین وامامھم

فرقہ مسعودیہ کے بانی مسعود صاحب اس حدیث کا مصداق اپنے آپ کو ٹھہرا رہے ہیں، یعنی ''جماعت المسلمین'' سے مراد ان کی نوزائیدہ جماعت اور ''امام'' سے مراد وہ خود ذات شریف ہیں، پھر اس جماعت کو انھوں نے طاغوت کی حکومت سے ایک سے زیادہ بار رجسٹرڈ بھی کرایا ہے۔

جناب فضیلۃ الشیخ ڈاکٹر ابو جابر عبداللہ الدامانوی حفظہ اللہ نے اپنی کتاب ''فرقہ جدیدہ'' میں مسعود صاحب کا یہ طلسم توڑ دیا ہے اور دلائل و براہین قاطعہ سے یہ ثابت کیا ہے کہ ''جماعۃ المسلمین'' سے مراد مسلمین کی حکومت و امارت ہے اور ''امام'' سے مراد خلیفہ و سلطان ہے۔ ظاہر ہے کہ مسعود صاحب کا فرقہ نہ تو حکومت و امارت پر مشتمل ہے اور نہ خلیفہ و سلطان پر، لہٰذا وہ اس حدیث کا مصداق نہیں ہے۔

مختصراً عرض ہے کہ اہل علم کا اس پر اتفاق (اجماع) ہے کہ اس ''جماعت'' سے مراد مسعود صاحب کی جماعت نہیں ہے۔ بلکہ یا تو امارت و حکومت والی سیاسی جماعت ہے یا پھر

صحابہ رضی اللہ عنہم اور اہل الحق (یعنی اہل الحدیث) کی جماعت۔

امام بیہقی رحمہ اللہ اس حدیث کو ''قتال اہل البغی'' میں لائے ہیں۔ (السنن الکبریٰ ج ۸ ص ۱۵۶)

جس سے معلوم ہوا کہ بیہقی کے نزدیک بھی اس حدیث کا تعلق سیاسی امور سے ہے، ورنہ جماعت کے نہ ہونے کا کیا مطلب ہے۔ جب کہ امت کا ایک طائفہ (یعنی اہل الحق کی جماعت) قیامت تک ہمیشہ بغیر انقطاع باقی رہے گا۔ حافظ ابن حجر العسقلانی رحمہ اللہ نے بھی اس سے مراد ''امیر'' قرار دیا ہے۔ یعنی حکومت کا امیر۔

(( **تلزم جماعة المسلمين و إمامهم .**)) مسلمانوں کی جماعت اور اُن کے امام کو لازم پکڑلو، کی تشریح میں عرض ہے کہ جماعت المسلمین سے مراد خلافت المسلمین اور **إمامهم** سے مراد **خلیفتهم** (یعنی خلیفہ) ہے۔ اس تشریح کی دو دلیلیں درج ذیل ہیں:

۱: (سبیع بن خالد) الیشکری رحمہ اللہ (ثقہ تابعی) کی سند سے روایت ہے کہ سیدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: (( **فإن لم تجد يومئذ خليفةً فاهرب حتى تموت** ... )) پھر اگر تم ان ایام میں کوئی خلیفہ نہ پاؤ تو بھاگ جاؤ حتیٰ کہ مر جاؤ۔

(سنن ابی داود: ۴۲۴۷، وسندہ حسن، مسند ابی عوانہ ۴/ ۴۲۰ ح ۷۱۶۸ شاملہ)

اس حدیث کے راویوں کی مختصر توثیق درج ذیل ہے:

## (۱) سبیع بن خالد الیشکری رحمہ اللہ

انھیں ابن حبان، امام عجلی، حاکم، ابو عوانہ اور ذہبی نے ثقہ و صحیح الحدیث قرار دیا اور اس زبردست توثیق کے بعد انھیں مجہول یا مستور کہنا غلط ہے۔

تنبیہ: اس توثیق کے مقابلے میں سبیع بن خالد رحمہ اللہ پر کوئی قابلِ ذکر جرح موجود نہیں ہے۔ (تفصیل کے لئے دیکھئے تحقیقی مقالات ج ۳ ص ۳۴۵۔ ۳۵۰)

## (۲) صخر بن بدر العجلی رحمہ اللہ

انھیں ابن حبان اور ابو عوانہ نے ثقہ و صحیح الحدیث قرار دیا اور اس توثیق کے بعد شیخ البانی کا انھیں مجہول قرار دینا غلط ہے۔

### (۳) ابوالتیاح یزید بن حمید رحمہ اللہ

صحیحین وسنن اربعہ کے راوی اور ثقہ ثبت تھے۔

### (۴) عبدالوارث بن سعید رحمہ اللہ

صحیحین وسنن اربعہ کے راوی اور ثقہ ثبت تھے۔

### (۵) مسدد بن مسرہد رحمہ اللہ

صحیح بخاری وغیرہ کے راوی اور ثقہ حافظ تھے۔

ثابت ہوا کہ یہ سند حسن لذاتہ ہے اور قتادہ ( ثقہ مدلس ) کی عن نصر بن عاصم عن سبیع بن خالد والی روایت صخر بن بدر کی حدیث کا شاہد ہے، جو کہ مسعود احمد بی ایس سی کے ''اصولِ حدیث'' کی رُو سے سبیع بن خالد رحمہ اللہ تک صحیح ہے۔

( دیکھئے سنن ابی داود: ۴۲۴۴ وصححہ الحاکم ۴/ ۴۳۲ـ۴۳۳ ووافقہ الذہبی )

اس حسن روایت سے ثابت ہوا کہ سیدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ والی حدیث میں امام سے مراد خلیفہ ہے اور یادرہے کہ حدیث حدیث کی تشریح کرتی ہے۔ اس حدیث سے ''جماعت المسلمین'' اور ان کے امام، یعنی خلیفہ کی بحث کا قطعی فیصلہ ہوجاتا ہے۔

**فائدہ:** امام عجلی ثقہ امام اور معتدل تھے، آپ کو متساہل قرار دینا غلط ہے۔

( دیکھئے تحقیقی مقالات ج ۳ ص ۳۵۱ـ۳۵۳ )

۲: حافظ ابن حجر العسقلانی نے ''**تلزم جماعة المسلمين و إمامهم**'' کی تشریح میں فرمایا: '' **قال البيضاوي :المعنى إذا لم يكن في الأرض خليفة فعليك بالعزلة و الصبر علٰى تحمل شدة الزمان و عض أصل الشجرة كناية عن مكابدة المشقة .**'' ( قاضی ) بیضاوی ( متوفی ۶۸۵ھ ) نے فرمایا: اس کا معنی یہ ہے کہ اگر زمین میں خلیفہ نہ ہو تو تم ( سب سے ) علیحدہ ہوجانا اور زمانے کی سختیوں پر صبر کرنا۔ درخت کی جڑ چبانے کے اشارے سے مراد مصیبتیں برداشت کرنا ہے۔ ( فتح الباری ۱۳/ ۳۶ بحوالہ مکتبہ شاملہ )

حافظ ابن حجر نے محمد بن جریر بن یزید الطبری رحمہ اللہ ( متوفی ۳۱۰ھ ) سے نقل کیا کہ

''والصواب أن المراد من الخبر لزوم الجماعة الذين في طاعة من اجتمعوا علٰی تأميره فمن نكث بيعته خرج عن الجماعة ، قال: و فی الحديث أنه متی لم يكن للناس إمام فافترق الناس أحزابًا فلا يتبع أحدًا فی الفرقة و يعتزل الجميع إن استطاع ذلك ... '' اور صحیح یہ ہے کہ (اس) حدیث سے مراد اس جماعت کو لازمی پکڑنا ہے جو اس (امام) کی امارت پر جمع ہوتے ہیں، پس جس نے اپنی بیعت توڑ دی وہ جماعت سے خارج ہو گیا۔ فرمایا: اور حدیث میں (یہ بھی) ہے کہ اگر لوگوں کا امام (امیر بالاجماع) نہ ہو اور لوگوں نے پارٹیاں بنا رکھی ہوں تو دورِ اختلاف میں کسی ایک کی اتباع نہ کرے اور اگر طاقت ہو تو تمام (پارٹیوں) سے علیحدہ رہے۔

(فتح الباری ۱۳/ ۳۶ شاملہ)

شارح صحیح البخاری علامہ علی بن خلف بن عبد الملک ابن بطال القرطبی (متوفی ۴۴۹ھ) نے فرمایا:'' و فيه حجة لجماعة الفقهاء في وجوب لزوم جماعة المسلمين و ترك القيام علٰی أئمة الجور '' اور اس (حدیث) میں جماعت فقہاء کی دلیل ہے کہ مسلمانوں کی جماعت کو لازمی پکڑنا چاہئے اور ظالم حکمرانوں کے خلاف خروج نہیں کرنا چاہئے۔ (شرح صحیح بخاری لابن بطال ۱۰/ ۳۳ شاملہ)

حافظ ابن حجر نے اس حدیث کے ایک ٹکڑے کی تشریح میں فرمایا:

'' وهو كناية عن لزوم جماعة المسلمين و طاعة سلاطينهم ولو عصوا '' اور یہ اشارہ ہے کہ مسلمانوں کی جماعت کو لازمی پکڑا جائے اور مسلمانوں کے سلاطین (حکمرانوں) کی اطاعت کی جائے، اگرچہ وہ نافرمانیاں کریں۔ (فتح الباری ۱۳/ ۳۶ شاملہ)

شارحینِ حدیث (ابن جریر طبری، قاضی بیضاوی، ابن بطال اور حافظ ابن حجر) کی ان تشریحات (فہمِ سلف صالحین) سے ثابت ہوا کہ حدیث مذکور (تلزم جماعۃ المسلمین و إمامھم) سے مروجہ جماعتیں اور پارٹیاں (مثلاً مسعود احمد بی ایس سی کی جماعت المسلمین رجسٹرڈ) مراد نہیں بلکہ مسلمین (مسلمانوں) کی متفقہ خلافت اور اجماعی خلیفہ مراد ہے۔

ایک حدیث میں آیا ہے کہ ''من مات و لیس له إمام مات میتة جاهلیة''
جو شخص فوت ہو جائے اور اس کا امام (خلیفہ) نہ ہو تو وہ جاہلیت کی موت مرتا ہے۔

(صحیح ابن حبان ۱۰/۴۳۴ ح ۴۵۷۳ وهو حدیث حسن)

اس حدیث کی تشریح میں امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے اپنے ایک شاگرد سے فرمایا:
کیا تجھے پتا ہے کہ (اس حدیث میں) امام کسے کہتے ہیں؟ (امام اسے کہتے ہیں) جس پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہو جائے (اور) ہر آدمی یہی کہے کہ یہ امام (خلیفہ) ہے۔
پس اس حدیث کا یہی معنی ہے۔ (سوالات ابن ہانی: ۲۰۱۱، تحقیقی مقالات ۱/۴۰۳)

اس تشریح سے بھی یہی ثابت ہے کہ ''و إمامهم'' سے مراد وہ امام (خلیفہ) ہے، جس کی خلافت پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہو چکا ہو اور اگر کسی پر پہلے سے ہی اختلاف ہو تو وہ اس حدیث میں مراد نہیں، لہٰذا فرقۂ مسعودیہ (''جماعت المسلمین رجسٹرڈ'') کا اس حدیث سے اپنی خود ساختہ و نوزائدہ فرقی مراد لینا غلط، باطل اور بہت بڑا افراڈ ہے۔
آپ ان لوگوں سے پوچھیں کہ کیا کسی ثقہ وصدوق امام، محدث، شارح یا عالم نے زمانۂ خیر القرون، زمانۂ تدوینِ حدیث اور زمانۂ شارحین حدیث (پہلی صدی سے نویں صدی ہجری تک) میں اس حدیث سے یہ استدلال کیا ہے کہ جماعت المسلمین سے خلافت مراد نہیں اور امامهم سے خلیفہ مراد نہیں، بلکہ کاغذی رجسٹرڈ جماعت اور اس کا کاغذی بے اختیار امیر مراد ہے؟ اگر اس کا کوئی ثبوت ہے تو پیش کریں، ورنہ عامۃ المسلمین کو گمراہ نہ کریں۔ مزید تفصیل کے لئے دیکھئے محترم ابو جابر عبداللہ دامانوی حفظہ اللہ کی کتاب: ''الفرقة الجدیدة''

(ملنے کا پتا: ڈاکٹر ابو جابر دامانوی حفظہ اللہ بلاک ۳۸ مکان ۶۴۷ کیماڑی۔ کراچی، پوسٹ کوڈ: 75620)

## اہل السنۃ پر مسعود صاحب کے چند بچگانہ اعتراضات

مذاہب خمسہ نامی کتابچہ میں ص ۳۲ پر مسعود صاحب نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ نماز میں ''اللّٰهم إني أعوذبك من عذاب جهنم ...'' کا پڑھنا فرض ہے۔ اور صلوٰۃ الرسول

ص ۲۷۸ سے حکیم محمد صادق سیالکوٹی رحمہ اللہ کی ایک عبارت سے یہ نتیجہ اخذ کر کے کہ ''دعائے مذکورہ کا پڑھنا ضروری نہیں'' اہل السنۃ (اہلِ حدیث) کو مطعون کرنے کی مکروہ کوشش کی ہے۔

**جواب (۱):** محترم حکیم محمد صادق سیالکوٹی صاحب رحمہ اللہ کی ہر بات اہلِ حدیث کے لئے حجت نہیں اور نہ کوئی اہلِ حدیث ان کی ہر بات کو حجت سمجھتا ہے، لہٰذا اعتراض سرے سے ہی ختم ہو گیا۔

**جواب (۲):** رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: (( **ثم لیتخیر من الدعاء أعجبه إلیه فیدعوا** )) یعنی پھر آدمی اپنے لئے کوئی دعا پسند کرے اور وہی مانگے۔

(صحیح بخاری: ۸۳۵، صحیح مسلم: ۴۰۲)

معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ نے تو نمازی کو اختیار دیا ہے مگر مسعود صاحب اس اختیار کو سلب کر رہے ہیں۔

**جواب (۳):** امام بخاری رحمہ اللہ نے اس حدیث پر یہ باب باندھا ہے:

'' **باب مایتخیر من الدعاء بعد التشهد و لیس بواجب** '' تشہد کے بعد جو دعا بھی پسند ہو پڑھ سکتا ہے اور دعا کا پڑھنا واجب نہیں ہے۔ (صحیح بخاری قبل ح ۸۳۵)

اگر مسعود صاحب بالقابہ کوئی فتویٰ لگاتے ہیں تو ان کے فتویٰ کی زد میں امام بخاری رحمہ اللہ بھی آجاتے ہیں۔ (ہم مسلمین کی تکفیر سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں)

**جواب (۴):** فرض کریں کہ حکیم محمد صادق اور امام بخاری رحمہما اللہ کو غلطی لگی، تو یہ ان کی اجتہادی غلطی ہے۔ اہل الحدیث کے نزدیک معیارِ حق اور حجت تین ہیں:

(۱) قرآن مجید (۲) صحیح احادیث (۳) اجماعِ امت

**تنبیہ:** قرآن مجید اور صحیح احادیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اجماعِ امت بھی شرعی دلیل اور حجت ہے، نیز اجتہاد کا جواز بھی ثابت ہے اور آثارِ سلف صالحین سے استدلال بہترین اجتہاد ہے۔

اسی طرح مسعود صاحب اور ان کی پارٹی نے رسوائے زمانہ رسالچہ ''المسلم'' نامی (برعکس نام نہند زنگی کا فور) میں اہل الحدیث والآثار (یعنی محدثین اور ان کے ساتھیوں) پر دستور المتقی نامی کتاب سے الزام تراشی کر رکھی ہے۔

حالانکہ اہلِ حدیث کے نزدیک دستور المتقی نہ قرآن ہے اور نہ مجموعہ صحیح احادیث، لہٰذا اس کتاب کا ہر حوالہ اہلِ حدیث کے خلاف حجت نہیں ہے۔ اس میں قرآن مجید کی جو آیات اور جو صحیح احادیث ہیں وہ حجت ہیں۔ اس کے مصنف کی ذاتی آراء کسی اہلِ حدیث کے نزدیک بھی حجت نہیں، لہٰذا اہلِ حدیث کیوں مطعون کیا جا رہا ہے؟

مسعود صاحب کی ان طفلانہ حرکتوں سے کسے فائدہ پہنچے گا؟ کیا وہ محدثین کے دشمنوں کے ہاتھ مضبوط نہیں کر رہے ہیں؟

مثلاً: اہل الحدیث کا نام ان کے نزدیک بدعت ہوا، لہٰذا ان کے اصول پر امام بخاری وغیرہ بدعتی ٹھہرے کیونکہ انھوں نے یہ نام استعمال کیا۔ **معاذ اللہ**

یہ بدعت کی تان، کہاں جا ٹوٹتی ہے۔؟!

رسول اللہ ﷺ نے ایک دن خطبے کے دوران فرمایا: میرے رب نے مجھ کو حکم دیا ہے کہ میں تمھیں وہ سکھا دوں جس سے تم ناواقف ہو (وہ فرماتا ہے:) میں نے اپنے تمام بندوں کو حنفاء (حنیف کی جمع) پیدا کیا ہے۔ مگر شیاطین ان کے پاس آ کر انہیں بہکاتے ہیں اور جو چیزیں میں نے ان کے لئے حلال کی ہیں، انھیں ان کے لئے حرام قرار دیتے ہیں۔

(صحیح مسلم: ۲۸۶۵، دار السلام: ۷۲۰۷)

اللہ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں ان بہکانے والے شیاطین سے اپنی پناہ میں رکھے۔ اور اہل الحدیث (یعنی محدثین) کو اس دنیا میں سیاسی غلبہ دے کر ان کی جماعت المسلمین اور ان کا امام یعنی خلیفہ قائم کر دے۔ آمین

تنبیہ: یہ مضمون پہلے ''الفرقۃ الجدیدۃ'' کے شروع میں شائع ہوا تھا اور اب اصلاح، ترمیم وفوائد زائدہ کے ساتھ اسے دوبارہ شائع کیا جا رہا ہے۔ والحمد للہ (۶/ اکتوبر ۲۰۱۱ء)

ترمیم ونظرِ ثانی: ابومعاذ الافغانی

تحریر: حافظ عمار امین بن محمد امین

# عصر کی نماز کا اول وقت احادیثِ نبویہ کی روشنی میں

اللہ تعالیٰ نے ہم مسلمانوں کے لئے نماز کو فرض قرار دیا ہے اور نماز ایسی عبادت ہے جس میں رخصت اللہ تعالیٰ نے کسی حالت میں بھی نہیں دی اور نماز بھی اس وقت ہوتی ہے جب نماز کا وقت ہوتا ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا﴾

بے شک نماز مومنوں پر وقت پر ہی مقرر کی گئی ہے۔ (النساء:۱۰۳)

احادیث میں نماز کے اول اور آخری وقت کی نشاندہی ملتی ہے اور افضل وقت بھی اول وقت ہی ہے جیسا کہ نبی ﷺ سے پوچھا گیا: سب سے افضل عمل کون سا ہے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: نماز کا جب وقت ہو جائے تو اس وقت نماز ادا کرنا ہی سب سے افضل عمل ہے۔

سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا: بیت اللہ میں جبرائیل علیہ السلام نے میری دو مرتبہ امامت کروائی (اوقاتِ نماز کے متعلق رہنمائی کرنے کے لئے) پس مجھے ظہر کی نماز پڑھائی جب سورج ایک تسمے کے برابر ڈھل گیا اور عصر کی نماز پڑھائی جب ہر چیز کا سایہ اس کی مثل ہو گیا۔ پھر مغرب کی نماز پڑھائی جب روزے دار روزہ افطار کرتا ہے اور عشاء کی نماز پڑھائی جب شفق غروب ہو گیا اور فجر کی نماز پڑھائی جس وقت روزہ دار پر کھانا پینا حرام ہو جاتا ہے۔ جب اگلا دن ہوا تو مجھے ظہر کی نماز پڑھائی جب ہر چیز کا سایہ اس کی مثل ہو گیا اور عصر کی نماز پڑھائی جب ہر چیز کا سایہ اس کی دو مثل ہو گیا اور مغرب کی نماز اسی وقت پڑھائی جس وقت پہلے دن پڑھائی تھی اور عشاء کی نماز اس وقت پڑھائی جب رات کا تہائی حصہ گزر چکا تھا اور میری طرف رُخ کر کے کہا: اے محمد (ﷺ) یہ وقت آپ سے پہلے نبیوں کا ہے اور نماز ان دونوں اوقات کے درمیان ہی ادا ہو سکتی ہے۔

(سنن ابی داود:۳۹۳، سنن نسائی:۵۰۳۔۵۰۵)

محترم بھائیو! ہر عقلمند انسان یہ بات اس حدیث سے بڑے اطمینان کے ساتھ خود پڑھ کے بھی سمجھ سکتا ہے کہ حدیث مبارکہ میں اول وقت وہ ہے جو وقت پہلے دن کا تھا اور آخری وقت وہ ہے جس وقت دوسرے دن جبرائیل علیہ السلام نے آپ ﷺ کی امامت فرمائی۔

جبرئیل علیہ السلام نے یہ بات بھی واضح کردی کہ اگر کوئی شخص وقت پر ادا نماز کا اجر حاصل کرنا چاہتا ہے تو وہ ان دو وقتوں کے درمیان نماز پڑھ لے، لیکن نبی ﷺ کی حدیث سے یہ بات واضح ہوگئی کہ نبی ﷺ نے اول وقت میں خود بھی نماز ادا کی اور اول وقت ادا کرنے کی ہی ترغیب دلائی۔ حقیقت بھی یہی ہے کہ اگر احادیث کا مطالعہ کیا جائے تو یہ بات علم میں آتی ہے کہ نبی ﷺ نے بغیر عذر لوگوں کو سمجھانے کے لئے اور خود جبرائیل علیہ السلام سے اوقات سمجھنے کے لئے پوری زندگی صرف دو مرتبہ ہی نماز کو مؤخر کر کے پڑھا ہے:

۱: جب جبرائیل علیہ السلام نے آپ کو نماز کے اوقات بتاتے ہوئے دوسرے دن آخری وقت میں نماز پڑھائی۔

۲: جب نبی ﷺ نے خود ایک صحابی کو نماز کے اوقات سمجھاتے ہوئے دوسرے دن آخری وقت میں نماز پڑھی۔ (صحیح مسلم: ۶۱۳، سنن نسائی: ۵۰۵، ۵۲۰)

حدیث سے اول اور آخری وقت کا پتا چلنے کے بعد اب ہم نے فیصلہ کرنا ہے کہ نبی ﷺ نے عصر کی نماز کا اول وقت کون سا بتایا ہے اور آخری وقت کون سا ہے؟

ہم اہلِ حدیث کا یہ امتیاز ہے کہ ہر نیک عمل نبی ﷺ کی سنت اور آپ کے طریقے کے مطابق ہی ہوتا ہے۔ (نیز اجماعِ امت اور آثارِ سلف صالحین کو بھی مدِ نظر رکھا جاتا ہے اور ادلۂ شریعہ کی پیروی کی جاتی ہے۔)

ایک معترض نے کہا: اہلِ حدیث کے پیچھے عصر کی نماز نہ پڑھ کیونکہ عصر کی نماز کا یہ وقت نہیں ہوتا، جبکہ ان کی اپنی فقہ کی کتاب ہدایہ (ص ۸۷) میں لکھا ہوا ہے کہ عصر کی نماز کا اول وقت اس وقت ہوتا ہے جب ظہر کی نماز کا آخری وقت ہوتا ہے اور آپ نے حدیثِ جبرائیل (علیہ السلام) سے یہ بات پڑھ لی ہے کہ ظہر کا آخری وقت اس وقت ہوتا ہے، جب ہر چیز

